| | |
|---|---|
| Can't you get it cleaner? | کیا تم اسے زیادہ صاف نہیں کر سکتے؟ |
| Where is a good barber shop? | حجام کی اچھی دکان کہاں ہے؟ |
| Plese give me a shave. | مہربانی کرکے میری شیو بنا دو |
| Pleae give me a haircut. | مہربانی کرکے میرے بال بنا دو |
| Don't cut it too short. | زیادہ چھوٹے نہ کیجئے |
| Here is a mirror. | آئینہ ادھر ہے |
| Cut off more at the sides (back). | دونوں طرف سے (پیچھے) زیادہ کاٹیے |
| Don't cut at the top. | اوپر سے نہ کاٹیے |
| I want my hair washed, set and tinted. | میں اپنے بال دھلوانا، جموانا اور رنگوانا چاہتا ہوں |
| The water is too hot (cold). | پانی بہت زیادہ گرم (ٹھنڈا) ہے |
| Where can I get any shoes repaired? | میرے جوتے کہاں ٹھیک ہو جائیں گے؟ |

## (FOOD RESTAURANT) کھانا۔ طعام گاہ

| | |
|---|---|
| I am hungry and thirsty. | مجھے بھوک اور پیاس لگی ہے |
| What would you like to eat and drink? | آپ کیا کھائیں گے اور کیا پینا پسند فرمائیں گے؟ |
| Where is a good restaurant? | اچھی طعام گاہ کہاں ہے؟ |
| Here it is. | یہ ہے! |
| You are welcomed. | آپ کی تشریف آوری کا شکریہ |
| How many are you? | آپ لوگ کتنے ہیں؟ |
| A table for two, near the window. | دو کے لئے ایک میز کھڑکی کے پاس لگائیے |
| This way sir. | اِدھر آئیے جناب |

| | |
|---|---|
| The menu, please. | مینو لائیے |
| With pleasure, sir. | بخوشی جناب |
| Let us see what you have today. | ہمیں دیکھنے دو تمہارے پاس آج کیا کیا ہے |
| Have you a dinner (lunch, breakfast)? | کیا ڈنر (لنچ۔ ناشتہ) تیار ہے؟ |
| Bring us two orders of soup. | ہمیں دو پلیٹ شوربے کی دیجئے |
| Bring us two orders of fish. | ہمیں دو پلیٹ مچھلی کی دیجئے |
| Bring us two orders ot roast beef. | ہمیں دو پلیٹ بھنا ہوا گوشت دیجئے |
| Bring us two orders of chicken. | ہمیں دو پلیٹ مرغی کا بھنا ہوا گوشت دیجئے |
| Bring us two orders of eggs. | ہمیں دو پلیٹ انڈے کا سالن دیجئے |
| Bring us two orders of omelet. | ہمیں دو پلیٹ آملیٹ دیجئے |
| Bring us two orders of liver. | ہمیں دو پلیٹ کلیجی کا سالن دیجئے |
| Bring me another portion. | تھوڑا اور لائیے |
| I'd rather have rice. | مجھے چاول چاہئیں |
| What vegetable do you have? | ترکاری میں کیا کیا ہے؟ |
| What have you for dessert? | کھانے کے بعد کیلئے کیا ہے؟ |
| Cheese, fruit? | پنیر، پھل؟ |
| Ice cream? | آئس کریم؟ |
| Pastry? | پیسٹری |
| Cake? | کیک |

| | |
|---|---|
| Please bring oil and vinegar. | مہربانی کرکے تیل اور سرکہ لائیے |
| Please bring salt and pepper. | مہربانی کرکے نمک مرچ لائیے |
| Please bring bread and butter. | مہربانی کرکے روٹی اور مکھن لائیے |
| Please bring sugar and lemon. | مہربانی کرکے چینی اور لیموں لائیے |
| Please bring milk and cream. | مہربانی کرکے دودھ اور بالائی لائیے |
| Please bring a knife and fork. | مہربانی کرکے ایک چھری اور کانٹا لائیے |
| Please bring a spoon and tea spoon. | مہربانی کرکے بڑا اور چائے کا چمچہ لائیے |
| Please bring a water glass. | مہربانی کرکے پانی کا ایک گلاس لائیے |
| Please bring a cup and saucer. | مہربانی کرکے ایک کپ اور پیالی لائیے |
| Please bring another plate. | مہربانی کرکے ایک پلیٹ اور لائیے |
| Please bring ice cream. | مہربانی کرکے آئس کریم لائیے |
| Please bring ice. | مہربانی کرکے برف لائیے |
| Let me have some more sauce. | مجھے کچھ اور چٹنی دیجئے |
| What would you like to drink? | آپ کیا پینا پسند فرمائیں گے؟ |
| I should like a cup of tea (black coffee, coffee with milk). | میں ایک کپ چائے چاہوں گا (کالی کافی۔ دودھ کی کافی) |
| What fruit have you? | آپ کے ہاں کون کونسے پھل ہیں؟ |
| Grapes? | انگور؟ |

| | |
|---|---|
| Straw berries? | اسٹابری |
| Peaches? | آڑو؟ |
| Plums? | پلم؟ |
| Apples? | سیب؟ |
| Melon? | خربوزے |
| Water melon? | تربوز؟ |
| Pears? | ناشپاتی؟ |
| Apricots? | خوبانی؟ |
| Oranges? | سنگترے؟ |
| Nuts? | اخروٹ |
| Bananas? | کیلے |
| Pine apple? | اناناس |
| For breakfast I like toast and jam. | ناشتے میں مجھے توس اور جام چاہئے |
| This is too sweet (sour, bitter, salty, not tasty). | یہ بہت میٹھا (کھٹا۔ تیز۔ نمکین۔ بد مزہ) ہے |
| Bring the coffee now. | اب کافی لے آؤ |
| More coffee (water) please. | اور کافی (پانی) لاؤ |
| At once, sir. | ایک دم (فوراً) لایا حضور؟ |
| This meat is cold (overdone). | یہ گوشت ٹھنڈا (بہت بھنا ہوا) ہے |
| Please call the waiter (waiteress). | ویٹر (ویٹرس) کو بلایئے |
| This fork (this table cloth) is not clean. | یہ کانٹا (یہ میز پوش) صاف نہیں ہے |
| Please change it. | مہربانی کرکے اسے بدل دیجئے |
| I did not order this. | میں نے اس کا آرڈر نہیں دیا (نہیں منگوایا) |
| May I change my order? | کیا میں اپنا آرڈر بدل سکتا ہوں؟ |

The check, please. بل دیجئے
Is the service included? کیا اس میں خدمت کے دام شامل ہیں؟
This is for you. یہ آپ کے لئے ہے
Keep the change. ریز گاری تم لے لو
There is a mistake in the bill. بل میں ایک غلطی ہے
Please pay the cashier. قیمت خزانچی کو ادا کیجئے

## (TIME SEASON ETC.) وقت اور موسم کے بارے میں

What is today's date? آج کیا تاریخ ہے؟
Today is the first (second, tenth) of july. آج یکم (دو۔ دس) جولائی ہے
Today is Monday, (Tuesday, Wednesday, Thursday, Friday, Saturday, Sunday). آج ہفتے کا کونسا دن ہے؟ آج (پیر۔ منگل۔ بدھ۔ جمعرات۔ جمعہ۔ ہفتہ۔ اتوار) ہے
What time is it? اب کیا بجا ہے؟
It is two O'clock. دو بجے ہیں
It is two thirty (two fifteen, a quarter to three, ten minute to three, ten minute past three). ڈھائی (سو دو۔ پونے تین۔ تین بجنے میں دس منٹ۔ تین بجکر دس منٹ) بجے ہیں
At what time do you wish to start out? آپ کس وقت باہر جانا چاہتے ہیں؟
At (about) five (five thirty) in the morning (after noon). تقریباً پانچ بجے (ساڑھے پانچ) صبح (بعد از دوپہر)
At a quarter to eight in the evening. پونے آٹھ بجے شام کو

| | |
|---|---|
| At eleven at night. | رات کے گیارہ بجے |
| At noon. | دوپہر کو |
| At midnight. | اسی رات کو |
| At six at the latest. | زیادہ سے زیادہ چھ بجے |
| It is early (late). | ابھی جلدی (دیر ہے) |
| We must start on time. | ہمیں وقت پر چلنا چاہیے |
| We must not be late. | ہمیں دیر نہ کرنا چاہیے |
| I saw him yesterday. | میں اس سے کل ملا تھا |
| i saw him last night. | میں اسے کل رات ملا تھا |
| I saw him day before yesterday. | میں اس سے پرسوں ملا تھا |
| I saw him last month. | میں اس سے پچھلے مہینے ملا تھا۔ |
| I saw him last week. | میں اس سے پچھلے ہفتے ملا تھا۔ |
| I saw him three days ago. | میں اس سے تین دن ہوئے ملا تھا |
| I saw him in the year 1990. | میں اس سے ۱۹۹۰ میں ملا تھا |
| I shall see him today. | میں اس سے آج ملوں گا |
| I shall see him tonight. | میں اسے آج رات ملوں گا |
| I shall see him this morning. | میں اس سے آج صبح ملوں گا |
| I shall see him this afternoon. | میں اس سے آج سہ پہر ملوں گا |
| Ishall see him day after tomorrw. | میں اس سے پرسوں ملوں گا |
| I shall see him next year. | میں اس سے آئندہ سال ملوں گا |
| I shall see him next month. | میں اس سے آئندہ ماہ ملوں گا |
| I shall see him next week. | میں اس سے آئندہ ہفتے ملوں گا |
| I shall see him in a few days. | میں اس سے کچھ دنوں میں ملوں گا |
| I see him everyday (week, month). | میں اس سے روزانہ (ہر ہفتہ۔ ہر مہینے) ملتا ہوں |

| | |
|---|---|
| I stayed here till a day (morning, evening, week, month). | میں یہاں سارا دن (ساری صبح - ساری شام - سارا ہفتہ - سارا مہینہ) ٹھہرا |
| How is the weather? | موسم کیسا ہے؟ |
| It is good (bad, hot, cold, windy). | اچھا ہے (برا - گرم - سرد - ہوا ہے) |

## (EMERGENCIES) حادثات

| | |
|---|---|
| Help! | مدد کرو |
| Call the police. | پولیس کو بلاؤ |
| I have been robbed. | میں لٹ گیا (میری چوری ہو گئی) |
| Where is the Police station? | تھانہ کہاں ہے؟ |
| Stop that man! | اس آدمی کو روک لو |
| Where did he go? | وہ کہاں جا رہا تھا؟ |
| That way. | اُدھر (اُس طرف) |
| Get out! | باہر نکل جاؤ |
| Don't bother me! | مجھے پریشان نہ کرو |
| Is this the one? | کیا یہ وہی ہے؟ |
| Look! | دیکھو |
| Listen! | سنو |
| One moment! | ایک منٹ |
| Come with me. | میرے ساتھ آؤ |
| I have lost my purse. | میرا بٹوہ کھو گیا ہے |
| Where did you leave it? | تم نے یہ کہاں چھوڑا؟ |
| What is the matter? | کیا معاملہ ہے؟ |
| What do you want? | آپ کیا چاہتے ہیں؟ |
| Don't worry! | فکر نہ کریں - پریشان نہ ہوں |

| | |
|---|---|
| I don't remember. | مجھے یاد نہیں |
| I have lost my way. | میں راستہ بھول گیا ہوں |
| I missed my train. | میری ریل چھوٹ گئی ہے |
| Do you understand? | کیا آپ سمجھتے ہیں؟ |
| Do you speak Urdu. | کیا آپ اردو بول سکتے ہیں؟ |
| Speak more slowly. | اور آہستہ بولیے |
| Please repeat. | مہربانی کرکے دہرائیے |
| I don't know. | میں نہیں جانتا |
| I cannot understand. | میں نہیں سمجھ سکا |
| I am in trouble. | میں پریشان ہوں |
| Write it down. | لکھ دیجیے |
| What do you mean? | آپ کا کیا مطلب ہے؟ |
| I am in a hurry. | مجھے جلدی ہے |
| Why ? | کیوں؟ |
| What next? | آگے کیا؟ |
| Where is the lavatory? | بیت الخلا (پاخانہ) کہاں ہے؟ |
| I have left my coat on the bus, (plane, train, ship). | میرا کوٹ بس میں (جہاز میں- ریل میں- ہوائی جہاز میں) رہ گیا ہے |
| How can I recover it? | کیسے واپس مل سکتا ہے؟ |
| Please forward it to me at this address. | مجھے اس پتہ پر بھیج دیجیے |

## (DOMESTIC) گھر میں بات چیت

| | |
|---|---|
| Sir, your tea is ready. | جناب- آپ کی چائے تیار ہے |
| What is the time? | کیا وقت ہوا ہے؟ |
| Why have not you brought it in time? | تم یہ وقت پر کیوں نہیں لائے؟ |

| | |
|---|---|
| Sir, it is not my fault; just when the water had boiled the kettle was upset and it was all spilt on the ground. | جناب۔ اس میں میرا کوئی قصور نہیں جونہی پانی اُبلا برتن ہلا اور پانی فرش پر گر پڑا۔ |
| Raza, when breakfast is finished, come to me and, I will read you the shopping list. | رضا، ناشتہ کب تک ختم ہو گا میرے پاس آنا۔ میں تمہیں سامان کی خریداری کی فہرست پڑھ کر بتاؤں گی |
| Very well, madam; shall I give you last week's account as well? | ٹھیک ہے بیگم صاحب! کیا میں پچھلے ہفتے کا حساب بھی آپ کو دوں؟ |
| This has gone up a lot; | اس قدر زیادہ خرچ کیوں ہوا؟ |
| Why is that? | کیا وجہ ہے؟ |
| How should I know, madam? | میں کیا جانوں بیگم صاحب! |
| Everything has gone up in the bazaar. | بازار میں ہر چیز تو مہنگے داموں ملتی ہے |
| Now go at once to the bazaar, and bring a chicken and whatever good vegetables are to be had. | اچھا اب فوراً بازار جاؤ اور ایک مرغ لے کر آؤ اور ہاں اچھی سبزی میں کونسی مل رہی ہے؟ |
| This evening we have guests; everything must be clean and nice. | آج شام ہمارے مہمان آرہے ہیں ہر چیز صاف ستھری اور عمدہ ہونا چاہئے |
| Yes, madam; I will tell the cook at once. Howe many guests will there be? | بہتر محترمہ! میں باورچی سے کہدوں گا مہمان کتنے آئیں گے؟ |
| Four people are coming. | چار افراد آرہے ہیں |

If there are ladies, I will get some flowers from the garden, and decorate the table.
اگر خواتین آرہی ہوں تو میں باغ سے کچھ پھول بھی لیتا آؤں اور میز کو سجادوں

Has the gardener planted these new flowers which your master brought?
کیا مالی نے وہ نئے پھول لگائے تھے جو تمہارے صاحب خرید کر لائے تھے ؟

Yes, madam, I saw this morning in the garden; they are planted on the far side of the lawn.
جی ہاں بیگم صاحبہ میں نے آج ہی صبح باغ میں دیکھے ہیں۔ وہ صحن سے دور لگائے گئے ہیں

What is the matter with the house-boy?
اس لڑکے کو کیا ہوا، کیا معاملہ ہے؟

Why is he shouting?
وہ کیوں چلا رہا ہے؟

He is quarrelling with the cook; I don't know what is the matter.
وہ باورچی سے جھگڑا کر رہا ہے مجھے معلوم نہیں کیا معاملہ ہے

Then tell him to come in and do this work; there is a lot of dust on this table.
اچھا اس سے کہو اندر آئے اور یہ کام کرے۔ میز پر کتنا گردا پڑا ہوا ہے

Would you like anything, Madam!
جناب آپ کچھ اور پسند کریں گی؟

Yes, bring me a glass of water.
ہاں میرے لئے پانی کا ایک گلاس لاؤ

## (IN THE OFFICE) دفتر میں گفتگو

Boy, where have you put my pen and blotting paper?
لڑکے، تم نے میرا قلم اور سیاہی چوس کہاں رکھ دیا؟

| | |
|---|---|
| The pen is in the drawer of the desk; I will bring some clean blotting paper immediately. | آپ کا قلم میز کے خانے میں ہے جلد ہی میں کچھ صاف سیاہی چوس لاتا ہوں |
| Now go and call Mr. Aslam. | اب جاؤ مسٹر اسلم کو بلاؤ |
| Mr.Aslam, yesterday I sent a letter to superintendent of police; have you got a copy of it here? | مسٹر اسلم! میں نے کل جو چٹھی سپرنٹنڈنٹ آف پولیس کو بھیجی تھی کیا تمہارے پاس اس کی نقل ہے |
| Which one do you mean Sir? | کونسی چٹھی جناب؟ |
| The one I wrote about the question of conscription; do you remember? | جو میں نے جبری فوجی بھرتی کی بابت بھیجی تھی کیا تمہیں یاد ہے؟ |
| Yes, Sir, I filed it; I will find it and bring it as quickly as possible. | جی ہاں، جناب، میں نے رکھی ہوئی ہے میں جتنی جلدی ممکن ہو سکا لائے دیتا ہوں |
| How is the work of that typist who has recently come? | وہ ٹائپسٹ جو حال ہی آئی ہے کیسا کام کر رہی ہے |
| She is not bad, but she has had no experience. | خراب تو نہیں، البتہ اسے اپنے کام میں تجربہ نہیں ہے |
| I think she has only learnt three months. | میرا خیال ہے کہ اس نے صرف تین ماہ ٹائپ سیکھی ہے |
| Sir, there are some people here who say they have application. | جناب یہاں کچھ لوگ آئے ہوئے ہیں جو اپنی درخواستیں آپ کو دینا چاہتے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| Very well; let them wait a little, and presently I will see them one by one. | اچھا انہیں کہو کچھ انتظار کریں میں تھوڑی دیر بعد انہیں باری باری بلاؤں گا |
| Now, what is your business? | اچھا تم کیا کام کرتے ہو؟ |
| Sir, I am a carpenter who had a shop in Isfahan; I heard that this company wanted carpenters, so I came. | جناب میں ایک بڑھئی ہوں، میری اصفہان میں دکان ہے۔ میں نے سنا تھا کہ کمپنی کو ترکھانوں کی ضرورت ہے لہٰذا میں حاضر ہو گیا |
| We do not need many carpenters just now; why are you sell your shop? | ہمیں زیادہ بڑھئی ابھی نہیں چاہئیں تم اپنی دکان کیوں بیچ رہے ہو؟ |
| I do not sell it; I handed it over to a friend of mine. | میں اسے بیچ نہیں رہا ہوں بلکہ میں اسے اپنے ایک دوست کے سپرد کردوں گا |
| Well, your wages here till be 30 Rials a day, not more. | اچھا یہاں تمہیں اُجرت ۳۰ ریال روزانہ ملے گی، زیادہ نہیں |
| Sir, I am a good carpenter; if I can't get more than that, I will go home. | جناب میں ایک تجربہ کار بڑھئی ہوں اگر مجھے زیادہ معاوضہ نہ ملا تو میں واپس چلا جاؤں گا |
| What do you want? | تم کیا چاہتے ہو؟ |
| Sir, Give me any work there is; I am a poor man and have a wife and children? | جناب مجھے کوئی بھی کام دے دیجئے میں ایک غریب آدمی ہوں اور میری بیوی اور بچے بھی ہیں |
| What is your occupation? | تم کیا کام جانتے ہو؟ |
| Sir, I have no trade; if there is work for a labourer, give it me. | جناب مجھے کوئی کام نہیں آتا مزدوری کے لئے کوئی جگہ خالی ہے تو مجھے دے دیجئے |

## (AT WORK) کام کے دوران

How many workmen are here?
یہاں کتنے کارندے ہیں؟

Only twenty-five have come; those other have not arrived in time.
صرف پچیس آئے ہیں باقی وقت پر نہیں پہنچ سکے ہیں

All right, put these pipes on the lorry.
ٹھیک ہے یہ پائپ لاری پر رکھو

What are you doing?
تم کیا کر رہے ہو؟

Do you need eight men for one pipe?
کیا تمہیں ایک پائپ کے لئے آٹھ آدمی درکار ہیں؟

Driver, take this lorry to the top of the hill, Ten men go with it.
ڈرائیور، یہ لاری پہاڑی کی چوٹی پر لے جاؤ۔ دس آدمی تمہارے ساتھ جاتے ہیں

What are you doing?
تم کیا کر رہے ہو؟

What is wrong? I have done nothing.
کیا غلطی ہے۔ میں نے کچھ نہیں کیا

You are right, but here you must work or go.
تم ٹھیک کہتے ہو۔ مگر تم یہاں کام کرو یا چلے جاؤ

Look out! get out of the way! that pipe is falling.
خبردار! دفع ہو جاؤ (ہٹ جاؤ) وہ پائپ گر رہا ہے

Waht are you playing at?
تم کیا کھیل کر رہے ہو؟

That pipe might have hit someone.
وہ پائپ کسی کو کچل دے گا

Where are those three iron plates which came from the store yesterday?
وہ لوہے کی تین چادریں کہاں ہیں جو کل گودام سے آئی ہیں

| | |
|---|---|
| We will bring them at once, Sir; Raza and Hasan Ali come quickly and help. | ہم انہیں ابھی لاتے ہیں جناب رضا اور حسن علی جلدی آؤ اور مدد کرو۔ (سہارا دو) |
| Lift it up, Lift it up! | اُوپر اٹھاؤ! اُوپر اٹھاؤ! |
| Can it be done or not? | ایسا ہو سکتا ہے یا نہیں؟ |
| Ali jan, you are the laziest of the all men; Why don't you do your work? | علی جان تم سب سے ہی زیادہ سست ہو تم کیوں اپنا کام نہیں کرتے؟ |
| What are you saying sir? | کیا کہہ رہے ہیں جناب؟ |
| There is no compulsion; if I don't wish to work, I won't. | زبردستی نہیں ہے اگر میں کام نہ کرنا چاہوں تو نہیں کروں گا |
| Very well; as you like. | ٹھیک ہے۔ جیسا تم چاہو |
| You are discharged; go to the office and get your money. | تمہیں سبکدوش کیا جاتا ہے دفتر جاؤ اور اپنا حساب کتاب کرلو |
| I shall complain to the police. | میں پولیس کو اطلاع کروں گا |
| Just as you wish. But we don't want men like you here. | جیسے تمہاری مرضی۔ لیکن یہاں پر ہمیں تم جیسے آدمی کی ضرورت نہیں ہے |

## (AN INVESTIGATION) تفتیش کے بارے میں

| | |
|---|---|
| Who witnessed this accident? | اس حادثے کا گواہ کون ہے؟ |
| I was present, sir; I was on the road, and saw the car. | میں ہوں جناب۔ میں سڑک پر تھا اور میں نے کار کو دیکھا تھا |
| All right, what is your name and where do you work? | ٹھیک ہے۔ تمہارا نام کیا ہے اور تم کہاں کام کرتے ہو؟ |

| | |
|---|---|
| My name is Ghulam Raza, and I am a fitter in the comapny's workshop. | میرا نام غلام رضا ہے اور میں کمپنی کی ورکشاپ میں فٹر ہوں |
| Now what happend about this accident? | اچھا اب حادثے کے بارے میں بتاؤ کیا ہوا؟ |
| The whistle had gone, I finished my work and was on my way home. | بھونپو بجا میں نے اپنا کام ختم کیا اور اپنے گھر کا راستہ لیا |
| Where is your house actually? | دراصل تمہارا گھر کہاں ہے؟ |
| It is at the top of the hill sir, on the other side of the plain. | میدان کی دوسری طرف پہاڑی کی چوٹی پر جناب! |
| Just when I had turned the corner opposite the company's office, I saw a car coming very fast. | جونہی میں موڑ مڑا کمپنی کے دفتر کی مخالف سمت سے میں نے ایک تیز رفتار کار آتی دیکھی |
| Did you recognize it driver? | کیا تم اس کے ڈرائیور کی شناخت کر سکتے ہو؟ |
| No, Sir; I don't think he was from here. | نہیں جناب۔ وہ یہاں کا آدمی نہیں تھا |
| Suddenly I saw a man in the middle of the road. | اچانک میں نے دیکھا کہ ایک آدمی سڑک کے درمیان ہے |
| I recognized him as a company clerk. | میں نے پہچان لیا کہ یہ کمپنی کا کلرک ہے |
| Didn't he see the car? | کیا اس نے کار کو نہیں دیکھا تھا؟ |
| I don't think he did; he was walking in the middle of the road. | میرے خیال میں اس نے نہیں دیکھا وہ سڑک کے درمیان چل رہا تھا |

The car came quickly and struck him.
کار تیزی سے آئی اور اس سے ٹکرا گئی

What did it do then?
تب اس نے کیا کیا؟

It did not stop at all, but move off quickly and disappeared.
اس نے (کار) بالکل نہیں روکی بلکہ تیزی سے بھگا لے گیا اور غائب ہو گیا

What did you yoruself do?
تم نے اپنے طور پر کیا کیا؟

I saw that the clerk had hurt his hand, but it was not serious.
میں نے دیکھا کہ کلرک کو ہاتھ پر چوٹ لگی ہے لیکن یہ خطرے سے باہر تھی

A policeman came along, and I told him what he had happend.
پولیس کا ایک سپاہی آیا اور میں نے اسے جو کچھ ہوا اس کے بارے میں بتایا

Mr.Umar, you are the company's clerk; will you explain to us how this car struck you?
عمر صاحب، آپ کمپنی کے کلرک ہیں کیا آپ ہمیں بتا سکیں گے کہ کار نے آپ کو کیسے کچل دیا

I don't know, sir;
مجھے معلوم نہیں جناب!

I saw nothing till the car came.
جب تک کار نہیں آئی میں نے کچھ نہیں دیکھا

It is obviously the fault of that driver whom nobody recognized.
یہ سراسر اس کار ڈرائیور کا قصور ہے جسے کوئی شناخت نہیں کر سکا



## (DIRECTIONS AND SIGNS) راستے اور نشان

Where are you (we) going?
تم (ہم) کہاں جا رہے ہیں (ہو)

Which way?
کدھر (کونسے راستے پر)

To the right (left).
دائیں (بائیں) طرف

| | |
|---|---|
| No thoroughfare. | راستہ نہیں ہے (شارع عام نہیں ہے) |
| Pedestrians. | پیدل چلنے والے حضرات کے لئے |
| Wrong way. | غلط راستہ |
| Full bus: No more passangers. | بس بھری ہے، مزید سواریوں کی گنجائش نہیں ہے |
| Closed for repairs. | مرمت کی وجہ سے بند ہے |
| For rent. | کرایہ کے لئے خالی ہے |
| Extra cautions. | بہت ہوشیار رہیئے |
| Push. | دبایئے |
| Pull. | کھینچیے |
| Knock. | دستک دو۔ کھٹکھٹاؤ |
| Ring the bell. | گھنٹی بجاؤ |
| Keep of the grass. | گھاس سے الگ چلئے |
| Quiet. | خاموش رہئے۔ مطمئن رہیے |
| Free. | خالی (جگہ) |
| Occupied. | مصروف (رکی ہوئی) |
| Water no drinkable. | پانی پینے کا نہیں ہے |
| Don't cross the tracks. | راستوں کو نہ کاٹیے |
| Tourist information office. | سیاحوں کی معلومات کے لئے دفتر |
| It is forbidden. | یہ ممنوعہ علاقہ ہے |
| No smoking. | سگریٹ نوشی منع ہے |
| Keep right (left). | دائیں (بائیں) چلئے |
| Entrance. | اندر جانے کا رستہ |
| Exit. | باہر جانے کا راستہ |
| Danger! | خطرہ ہے |
| Danger of death! | جان کا خطرہ ہے |
| Do not touch. | مت چھوئیے |
| Cross roads. | چوراہا۔ چوک |
| Great crossing. | بڑا چوک |

| | |
|---|---|
| Road closed (open). | راستہ بند (کھلا) ہے |
| Halt! (stop!) | خبردار (ٹھہریے) |
| Slow. | آہستہ چلیے |

## (MISCELLANEOUS SENTENCES) متفرق جملے

| | |
|---|---|
| Thank God. | خدا کا شکر ہے |
| Books are a boon. | کتابیں ایک نعمت ہیں |
| Let us go for a walk. | آؤ سیر کو چلیں |
| This road leads to Islamabad. | یہ سڑک اسلام آباد کو جاتی ہے |
| I shall try my best. | میں اپنی پوری کوشش کروں گا |
| Winter has set in. | موسم سرما شروع ہو گیا ہے |
| He is true to his word. | وہ وعدے کا پکا ہے |
| He has missed his train. | وہ ریل گاڑی سے رہ گیا ہے |
| My watch is out of order. | میری گھڑی خراب ہے |
| Do not pluck flowers. | پھول مت توڑیے |
| It is no thoroughfare. | یہ شارع عام نہیں ہے |
| He deals in books. | وہ کتابوں کا کاروبار کرتا ہے |
| May God bless you with a son! | خدا تمہیں بیٹا عطا کرے |
| May I go out? | کیا میں باہر جا سکتا ہوں؟ |
| Where have you been so long? | آپ اتنا عرصہ کہاں رہے؟ |
| He caught cold. | اسے زکام ہو گیا ہے |
| He flew to Karachi. | وہ ہوائی جہاز پر کراچی گیا |
| It is a building worth seeing. | یہ عمارت قابل دید ہے |
| Time is over. | وقت ختم ہو گیا ہے |

| | |
|---|---|
| Lahore is a flourishing city. | لاہور ایک بارونق شہر ہے |
| He is dead tired. | وہ تھک کر چور ہو گیا ہے |
| What a beautiful bird it is! | کتنا خوبصورت پرندہ ہے! |
| I am feeling cold. | مجھے سردی لگ رہی ہے |
| You are misleading me. | تم مجھے گمراہ کر رہے ہو |
| Write to me at this address. | مجھے اس پتہ پر خط لکھنا |
| I shall take a row. | میں کشتی کی سیر کروں گا |
| Are the tickets being issued? | کیا ٹکٹیں مل رہی ہیں؟ |
| You have turned over a new leaf. | تم نے تو اپنی زندگی بدل لی ہے |
| Beware of Pick-pockets. | جیب کتروں سے ہوشیار رہئے! |
| They scenery of sea is very charming. | سمندر کا منظر بہت دلکش ہے |
| It is a matter of three years. | یہ تین سال کی بات ہے |
| It is a recent affair. | یہ واقعہ حال ہی کا ہے |
| Do not be formal. | تکلف نہ کیجئے |
| Talk sense. | ہوش کی بات کیجئے |
| Turn off the tap. | نلکا بند کر دو |
| Switch off the light. | بتی بند کر دو |
| Switch on the light. | بتی جلا دو |
| Do not bother me. | مجھے پریشان نہ کرو |
| Mind your own business. | جاؤ اپنا کام کرو |
| Live within your means. | اپنے آپ میں رہو۔ اپنے مطلب سے مطلب رکھو |

## (PROVERBS) ضرب الامثال

| | |
|---|---|
| God help those who help themselves. | خدا ان کی مدد کرتا ہے جو اپنی مدد آپ کرتے ہیں |
| Pride hath a fall. | غرور کا سر نیچا |
| A bad workman quarrells with his tools. | ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا |
| Money makes the mare go. | دام بنائے کام |
| As you sow, so shall you reap. | جیسا کرو گے ویسا بھرو گے |
| Union is strength. | اتفاق میں برکت ہے |
| Think before you speak. | بولنے سے پہلے سوچ لو |
| Honesty is the best policy. | دیانتداری بہترین حکمت عملی ہے |
| Might is right. | جس کی لاٹھی اس کی بھینس |
| Do not put off itll tomorrow what you can do today. | آج کا کام کل پر مت چھوڑو |
| Blood is thicker than water. | اپنا اپنا، غیر غیر ہے۔ اپنا ہے پھر بھی اپنا |
| A drowning man catches a straw. | ڈوبتے کو تنکے کا سہارا |
| All is well that ends well. | انت بھلا سو بھلا |
| Cut your coat according to your cloth. | جتنی چادر دیکھو اتنے پاؤں پھیلاؤ |
| A bird in hand is worth two in the bushes. | نو نقد اچھے، تیرہ ادھار سے |
| Something is better than nothing. | بھاگتے چور کی لنگوٹی سہی |
| Prevention is better than cure. | پرہیز علاج سے بہتر ہے |

Face is index of mind. — چہرہ دل کا آئینہ ہوتا ہے

A friend in need is a friend indeed. — دوست وہی ہے جو مصیبت میں کام آئے

## (ABBREVIATIONS) اختصارات

| | | |
|---|---|---|
| A.A. | Automabiles Association | موٹر گاڑیوں کی انجمن |
| A.C. | Alternative Current | اے۔سی کرنٹ/ اسسٹنٹ کمشنر |
| A/C | Account | اکاؤنٹ کھاتہ |
| Acctt: | Accountant | اکاؤنٹنٹ/ منشی |
| A.D: | (Anno Domini) in the year of our lord (Christ). | سن عیسوی |
| A.D.C. | Aide-de-Camp. | محافظ۔باڈی گارڈ |
| A.D.M. | Additional District Magistrate. | ایڈیشنل ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ |
| A.G. | Accountant General | اکاؤنٹنٹ جنرل |
| A.I,G. | Assistant Inspector General (of Police) | اسسٹنٹ انسپکٹر جنرل پولیس |
| A.S.P. | Assistant Superintendent of Police. | اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ آف پولیس |
| Aug. | August. | اگست |
| A.P.W.A. | All Pakistan women Association. | آل پاکستان وومن ایسوسی ایشن |
| B.A. | Bachelor of Arts. | بی اے پاس (آرٹس میں) |
| B. Ed. | Bachelor of Education | بی ایڈ (فن تعلیم و تدریس کا ماہر) |
| B.Sc. | Bachelor of Science. | بی اے۔پاس (سائنس مضامین کے ساتھ) |

| | | |
|---|---|---|
| B. Com. | Bachelor of Commerce. | بی کام- بی اے پاس (کامرس گروپ میں |
| B.B.C. | British Broadcasting Corporation. | بی بی سی (برطانوی ریڈیو سروس کا نام) |
| Capt. | Captain | کیپٹن (کپتان) |
| C.I.A | Central intelligence Agencey | مرکزی محکمہ سراغ رسانی وجاسوسی |
| C.I.D. | Criminal investigation Department. | محکمہ تفتیش جرائم |
| C-in-C | Commander-in-Chief | کمانڈر انچیف- سپہ سالار |
| Col. | Colonel | کرنل (فوج میں ایک عہدہ) |
| C.S.P | Civil Services of Pakistan | سول سروسز آف پاکستان |
| D.A. | Daily Allowance | روزانہ خرچہ (بھتہ) |
| D.C. | Deputy Commissioner | ڈپٹی کمشنر |
| Dec. | December | دسمبر |
| D.L.O | Dead Letter Office | لاپتہ خطوط کا دفتر |
| D.M. | District Magistrate | ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ |
| D.P.H | Diploma in Public Health | ڈپلوما ان پبلک ہیلتھ |
| Dist. | District | ڈسٹرکٹ (ضلع) |
| Do | Ditto | ایضاً ('') |
| Dr. | Doctor | ڈاکٹر |
| E. | East | مشرق |
| e.g. | (exempli gratia) for Example. | مثال کے طور پر |
| Esq. | Esquire | (کسی خاص آدمی کے نام) |
| Etc. | (Etcetera) and others | وغیرہ وغیرہ |
| E.C.M. | European Common Market | یورپی مشترکہ منڈی |

| | | |
|---|---|---|
| E.& O.E. | Errors and Ommissions are Excepted | بھول چوک لینی دینی |
| Feb. | February | فروری |
| Fig. | Figure | ہندسہ / شکل |
| F.I.R. | First Information Report | ابتدائی پولیس رپورٹ |
| F.O.R | Free on Rail | ریل کا خرچہ معاف |
| F.O. | Foreign Office | دفتر خارجہ |
| F.R.C.S. | Fellow of theRoyal College of Surgeons | برطانیہ کے رائل کالج آف سرجنز کا فیلو (ممبر) |
| F.R.C.P. | Fellow of Royal College of the Physicians. | برطانیہ کے رائل کالج آف فزیشنز کا فیلو (ممبر) |
| G.B. | Great Britain | برطانیہ عظمٰی |
| Govt. | Government | گورنمنٹ (حکومت) |
| G.P.O | General Post Office | بڑا ڈاک خانہ |
| G.H.Q | General Head Quarter | جنرل ہیڈ کوارٹر (فوج کا) |
| G.M.T. | Greenwich Mean Time | گرین وچ کا اوسط وقت |
| G.I. | Government Issue | سرکاری اعلان |
| H.M. | His (Her) Majesty/Headmaster | ملک معظم - ملکہ معظمہ - ہیڈ ماسٹر |
| Hon. | Honourable | آنریبل (ذی وقار) |
| Hony. | Honourary | آنریری (اعزازی) |
| i.e. | (id est) ---- That is | مثلاً |
| I.G. | Inspector General (of Police) | انسپکٹر جنرل آف پولیس |
| I.T.O | Incom Tax Officer | انکم ٹیکس آفیسر |
| I.J.T. | Islami Jamiat-i-Tulb | اسلامی جمعیت طلبہ |
| Jan. | January | جنوری |
| J.C.O. | Junior Commissioned Officer | فوج کا چھوٹا افسر |

| | | |
|---|---|---|
| J.I | Jama-ti-Islami Pakistan | جماعت اسلامی پاکستان |
| J.P. | Justice of Peace | منصف۔جج |
| K.P.T. | Karachi Port Trust | کراچی پورٹ ٹرسٹ |
| Lieut. | Lieutenant | لفٹیننٹ |
| L.L.B. | Bachelor of Law | قانون کا امتحان پاس کیا ہوا |
| L.L.D | Doctor of Law. | قانون کی ڈاکٹریٹ کی ڈگری |
| Lt. | Lieutenant | لفٹیننٹ |
| Ltd. | Limited | محدود (لمیٹڈ) |
| M.A. | Master of Arts | ایم اے پاس (آرٹس میں) |
| M.B.B.S. | Bachelor of Medicine Bachelor of Surgery | ایم بی بی ایس، ڈاکٹری امتحان پاس کیا ہوا |
| M.Com | Master of Commerce | ایم اے پاس (کامرس گروپ) |
| M.Ed. | Master of Education | فن تعلیم و تدریس میں (ایم اے پاس) |
| Messers. | (Messieurs)---- (Gentlemen. M/s | میسرز۔صاحبان |
| M.P.A | Assembly Member of Provincial Provincial | رکن صوبائی اسمبلی |
| M.N.A | Member of National Assembly | رکن قومی اسمبلی |
| M.P. | Military Police | ملٹری پولیس |
| M.P. | Member of Parliment. | ممبر پارلیمان |
| M.O. | Money order/medical officer | منی آرڈر۔ سرکاری ڈاکٹر میڈیکل آفیسر |
| Mr. | Mister | مسٹر |
| Mrs. | Mistress (Pronounced as misiz). | مسٹریس/مسز |
| N. | North | شمال |
| Nov. | November | نومبر |

| | | |
|---|---|---|
| O.D. | Over Draft. | کھاتے سے زیادہ پیسہ بینک سے لینا |
| Oct. | October | October اکتوبر Oct. |
| O. K. | All Correct | بالکل ٹھیک۔ سب ٹھیک ہے |
| O.P.S.S. | On Pakistan State Service | سرکاری ڈاک |
| P.A. | Personal Assistant | نائب خصوصی |
| P.A.F. | Pakistan Air Force | فضائی افواج پاکستان |
| P.I.A. | Pakistan International Airlines | پاکستان کی بین الاقوامی ہوائی کمپنی |
| P.I.I.A. | Pakistan Institute of International Affairs. | پاکستان کا بین الاقوامی امور کا ادارہ |
| P.C. | Per cent | فی سینکڑہ |
| P.C.S. | Provincial Civil Service. | پی سی ایس |
| Ph.D. | Doctor of Philosophy | ڈاکٹر آف فلاسفی |
| P.O. | Post Office | ڈاک خانہ |
| P.T.O | Please Turn Over | ورق الٹئے |
| P.I. | Proscuting Inspector (Police) | پاریکیوٹنگ (پولیس کا وکیل) |
| P.S.P. | Police Services of Pakistan. | پاکستان پولیس سروس |
| P.N. | Pakistan Navy | پاکستانی کی بحری فوج |
| Prof. | Professor | پروفیسر |
| P.S. | (Post Script) ---- Anything added at the end of a writing | پس نوشت۔ تتمہ |
| P.T.O | Privillege Ticket Order | پی۔ٹی۔او |
| P.W.D. | Public Work | |

| | | |
|---|---|---|
| | Department | پی-ڈبلیو-ڈی |
| R.W. | Reverend | قابل احترام - محترم |
| R.A. | Registered Accountant | رجسٹرڈ اکاؤنٹنٹ |
| R.O. | Rationing Officer | راشننگ آفیسر |
| R.C. | Red Cross (Red Cresent) | ہلال احمر (ریڈ کراس) |
| Rd. | Road | سڑک - شاہراہ |
| Ref. | Refrence | حوالہ |
| R.M.S, | Railway Mail Service | ریلوے ڈاک |
| Rtd. Retd | Retired | ریٹائرڈ |
| R.S.V.P. | Respondoz Sil Vous Platt (Please Reply). | جواب سے مطلع فرمائیں (سل وو پلے) |
| S.D.O. | Sub. Divisional officer | سب ڈویژنل آفیسر |
| S.B. | Saving Bank (Account) | بچت کا حساب |
| S.B.P. | State Bank of Pakistan | بینک دولت پاکستان |
| S.H.O | Station House Officer | تھانے کا بڑا آفیسر |
| S.M. | Station Master | سٹیشن ماسٹر |
| Supdt. | Superintendent | سپرنٹنڈنٹ |
| Sep. | September | ستمبر |
| S.T.E | Special Ticket Examiner | سپیشل ٹکٹ ایگزامینر |
| T.A. | Travelling Allowance | سفر خرچ |
| T.O. | Telegraph Office | تار گھر |
| T.V. | Television | ٹیلی ویژن |
| U.A.E | United Arab Emirates | متحدہ عرب امارات |
| U.K. | United Kingdom | برطانیہ (متحدہ سلطنت) |
| U.S.A | United States of America | ریاستہائے متحدہ امریکہ |

| | | |
|---|---|---|
| U.N.O. | United Nation Organisation | انجمن اقوام متحدہ |
| U.A.R. | United Arab Republic | متحدہ عرب جمہوریہ (مصر) |
| U.S.S.R | United Soviet socialist Republics | روس |
| V.I.P. | Very Important Personality | نہایت اہم شخصیت |
| V.C. | Voice Chancellor | وائس چانسلر |
| Via | By Way | براستہ |
| Viz. | Namely | بنام۔یعنی |
| V.P.P. | Value Payable Post | وی۔پی ڈاک |
| W.A.P.D.A | Water and Power Development Authority. | واپڈا |
| W. | West | مغرب |
| X'mas | Christmass | کرسمس (عیسائیوں کا تہوار) |
| Y.M.C.A | Young Men's Christian Association | عیسائی نوجوانوں کی تنظیم |
| Y.W.C.A | Young Men's Women's | عیسائی عورتوں کی تنظیم |
| Y.M.M.A. | Young Men's Muslim Association | مسلم نوجوان کی تنظیم |

# PRESENT TENSE

| Person | First Person | | Second Person | Third Person | |
|---|---|---|---|---|---|
| Tense | Singular | Plural | Singular / Plural | Singular | Plural |
| Present Indefinite | I play. میں کھیلتا ہوں | We play. ہم کھیلتے ہیں | You play. تم کھیلتے ہو | He / she plays. وہ کھیلتا / کھیلتی ہے | They play. وہ کھیلتے ہیں |
| Present Continuous | I am Playing. میں کھیل رہا ہوں | We are Playing. ہم کھیل رہے ہیں | You are Playing. تم کھیل رہے ہو | He / She is Playing. وہ کھیل رہا / رہی ہے | They are Playing. وہ کھیل رہے ہیں |
| Present Perfect | I have Played. میں کھیل چکا ہوں | We have Played. ہم کھیل چکے ہیں | You have Played. تم کھیل چکے ہو | He / She has Played. وہ کھیل چکا / چکی ہے | They have Played. وہ کھیل چکے ہیں |
| Present Perfect Continuous | I have been playing. میں کھیلتا رہا ہوں | We have been playing. ہم کھیلتے رہے ہیں | You have been playing. تم کھیلتے رہے ہو | He / She has been playing. وہ کھیلتا رہا ہے / رہی ہے | They have been playing. وہ کھیلتے رہے ہیں |

# PAST TENSE

| Person | First Person | | Second Person | Third Person | |
|---|---|---|---|---|---|
| Tense | Singular | Plural | Singular / Plural | Singular | Plural |
| Past Indefinite | I played.<br>میں کھیلا تھا | We played.<br>ہم کھیلے تھے | You played.<br>تم کھیلے تھے | He/ she played.<br>وہ کھیلا تھا/کھیلی تھی | They played.<br>وہ کھیلے تھے |
| Past Continuous | I was Playing.<br>میں کھیل رہا تھا | We were Playing.<br>ہم کھیل رہے تھے | You were Playing.<br>تم کھیل رہے تھے | He/ She was Playing.<br>وہ کھیل رہا تھا/رہی تھی | They were Playing.<br>وہ کھیل رہے تھے |
| Future Perfect | I had Played.<br>میں کھیل چکا تھا | We had Played.<br>ہم کھیل چکے تھے | You had Played.<br>تم کھیل چکے تھے | He / She had Played.<br>وہ کھیل چکا تھا/چکی تھی | They had Played.<br>وہ کھیل چکے تھے |
| Past Perfect Perfect | I had have playing.<br>میں کھیلتا رہا تھا | We had have playing.<br>ہم کھیلتے رہے تھے | You had have playing.<br>تم کھیلتے رہے تھے | He/ She had have playing.<br>وہ کھیلتا رہا تھا/رہی تھی | They had have playing.<br>وہ کھیلتے رہے تھے |

# FUTURE TENSE

| Person | First Person | | Second Person | Third Person | |
|---|---|---|---|---|---|
| Tense | Singular | Plural | Singular / Plural | Singular | Plural |
| Present Indefinite | I shall play. میں کھیلوں گا | We shall play. ہم کھیلیں گے | You will play. تم کھیلو گے | He/ she will plays. وہ کھیلے گا/ گی | They will play. وہ کھیلیں گے |
| Future Continuous | I shall be Playing. میں کھیل رہا ہوں گا | We shall be Playing. ہم کھیل رہے ہوں گے | You will be Playing. تم کھیل رہے ہو گے | He/ She will be Playing. وہ کھیل رہا ہو گا/ رہی ہو گی | They will be Playing. وہ کھیل رہے ہوں گے |
| Future Perfect | I shall have Played. میں کھیل چکا ہوں گا | We shall have Played. ہم کھیل چکے ہوں گے | You will have Played. تم کھیل چکے ہو گے | He / She will have Played. وہ کھیل چکا ہو گا/ چکی ہو گی | They will have Played. وہ کھیل چکے ہوں گے |
| Present Perfect Continuous | I shall have been playing. میں کھیلتا رہا ہوں گا | We shall have been playing. ہم کھیلتے رہے ہوں گے | You will have been playing. تم کھیلتے رہے ہو گے | He/ She will have been playing. وہ کھیلتا رہا ہو گا/ رہی ہو گی | They will have been playing. وہ کھیلتے رہے ہوں گے |